## اردو ترجمہ

برزی پیر مغان مارا بنوشانید جام
شد دلم آزاده آن دم ز حلال و از حرام

مجھے پیر مغاں نے شراب سے لبریز جام پلایا۔ اُسی وقت میرا دل حلال اور حرام کی قید سے آزاد ہو گیا۔

برد او آنجا مرا کانجا گناه و نی ثواب
نی کفر و اسلام آنجا نی جماعت نی امام

میرا محبوب مجھے ایسے مقام پر لے گیا جہاں نہ گناہ ہے اور نہ ثواب، نہ کفر ہے اور نہ اسلام اور نہ جماعت ہے اور نہ امام۔

نی در آنجا جسم ماند نی بود اسم اندر آن
در تصور آمدم این از کجا باشد مقام

اس مقام پر نہ جسم باقی رہتا ہے نہ اسم۔ میں خیال کرنے لگا کہ آخر یہ کون سا مقام ہے۔

این مقام حیرت و عبرت بود بین اندرو
نہ رکوع و نہ قیام و نہ سجود و نہ سلام

یہ مقام حیرت اور عبرت کا مقام ہے دیکھو اس میں نہ رکوع ہے نہ قیام اور نہ سجدہ ہے اور نہ سلام۔

این طریق عاشقی بگزین بجان ای آشکار
تا بباشی دائما تو اندرین لذت مدام

اے آشکار! عاشقی کی راہ دل و جان سے قبول کر تا کہ تو ہمیشہ دائمی لذت میں رہے۔





## اردو ترجمہ

ز مذہب کیش بیزارم درون بتخانہ بنشینم
برفتہ دین و ایمانم بظاہر مرد بیدینم

میں مذہب اور رسم و رواج سے بیزار ہوں۔ میرا قیام بتخانہ کے اندر ہے۔ میرا دین و ایمان باقی نہیں رہا اور میں بظاہر بے دین انسان ہوں۔

تن و جان محو گر گردد ز عشاقان شنیدم من
رود سر گر درین راہش شکر گویم بہ آمینم

میں نے عشاق سے سنا ہے کہ راہ عاشقی میں، جسم اور جان ختم ہو جاتا ہے۔ پس اگر اس راہ میں سر چلا جائے تو میں شکر کروں گا اور آمین کہوں گا۔

بہر صورت ہماں یار است شناسم جملہ صورت را
نہ از کس کینہ میدارم نہ در صلح و نہ در کینم

میں تمام صورتوں کو پہچانتا ہوں۔ ہر صورت میں محبوب جلوہ گر ہے۔ اسی وجہ سے میں کسی سے بغض نہیں رکھتا۔

نہ شیخم نہ بزرگم من کہ شیخی بزرگی پیر سن
کرتی اکنون از درد ش اگر یک ذرہ بگزینم

میں نہ پیر ہوں نہ بزرگ۔ میں پیری اور بزرگی سے الگ ہوں تا کہ دونوں جہان میں اس کے درد عشق سے ایک ذرہ حاصل کر سکوں۔

کنشت و کعبہ یکسان نسبت بوحدت آشکارا بین
نگاہم نیست بر غیری ہمہ جا یار می بینم



اے آشکارا! وحدت کی نظر سے دیکھ مندر اور کعبہ دونوں ایک جیسے ہیں۔ میری نظر غیر پر نہیں ہے۔ میں ہر جگہ محبوب کو دیکھتا ہوں۔



اوست نہان و عیان من نیم و من نیم
خود کند و خود بیان من نیم و من نیم

نیک و بد کار اوست یار و اغیار اوست
نور و ہم نار اوست من نیم و من نیم

این ہمہ گفتار اوست در رہ رفتار اوست
باطن و اظہار اوست من نیم و من نیم

نعرہ انا الحق زند خود را خود بشکند
تہمتی بر او نہد من نیم و من نیم

نام نہد آشکار گریہ کند نار زار
گاہ خزان گہ بہار من نیم و من نیم



## اردو ترجمہ

ظاہر بھی اور باطن بھی وہی ہے۔ میں نہیں ہوں۔ میں نہیں ہوں۔ کرتا بھی وہ خود ہی ہے اور کہتا بھی وہ خود ہی ہے۔ میں نہیں ہوں۔ میں نہیں ہوں۔

اچھا یا برا، اسی کا کام ہے۔ یار بھی وہی ہے اغیار بھی وہی ہے۔ نور بھی وہی ہے اور نار بھی وہی ہے۔ میں نہیں ہوں۔ میں نہیں ہوں۔

یہ تمام گفتار اور رفتار اسی کی ہے۔ باطن اور ظاہر بھی وہی ہے۔ میں نہیں ہوں۔ میں نہیں ہوں۔

انا الحق کا نعرہ بھی خود ہی لگاتا ہے اور اپنے کو آپ ہی توڑتا ہے لیکن الزام اس پر منصور پر، رکھتا ہے۔ میں نہیں ہوں۔ میں نہیں ہوں۔

اپنا نام آشکار رکھتا ہے اور نار زار روتا ہے۔ کبھی خزاں میں جلوہ گر ہوتا ہے اور کبھی بہار میں۔ میں نہیں ہوں میں نہیں ہوں۔







گویم ناگویم گویم ز تو میگویم
جویم کہ کرا جویم خود را خود می جویم

من آب خود ہستم طلبیم روان آبی
پویم کہ بہر آبے پویم چہ چرا پویم

سرگشتہ خورشید ست خورشید ہمی جوید
خود بہر خود ست حیران گوید کہ من دویم

ہر جا کہ ہمی بینم بینم خود سے بینم
یک سوی نمی باشم دائم کہ بہر سویم

آشکار تو بشکن شک بگذار شبہ خود را
گو گر بیقین گوئے تا اویم من اویم



## اردو ترجمہ

میں بولوں یا نہ بولوں۔ اگر بولوں گا تو تری ہی جانب سے بولوں گا۔ میں تلاش کروں تو کس کو تلاش کروں۔ میں اپنے کو آپ ہی ڈھونڈھتا ہوں۔

میں خود ہی پانی ہوں اور پھر پانی طلب کرتا ہوں۔ میں پانی کی طلب میں اس کے پیچھے دوڑتا ہوں لیکن کیوں دوڑتا ہوں۔

سورج سرگرداں ہے اور سورج کو ڈھونڈھتا پھرتا ہے اپنے پیچھے آپ ہی حیران ہے۔ اور کہتا ہے کہ میں سورج نہیں ہوں کوئی اور چیز ہوں۔

میں جس طرف آنکھ اٹھا کر دیکھتا ہوں اپنے آپ ہی کو دیکھتا ہوں۔ میں ایک جانب نہیں ہوں۔ ہر جانب ہوں۔

اے آشکار! تو اپنے شک و شبہ کو توڑ دے اور ترک کر دے۔ بول اور یقین و اعتماد کے ساتھ بول کہ میں وہی ہوں۔ میں وہی ہوں۔



از نقش به نقاش رسیدیم رسیدیم
یک حرف دو معنی شد هر دو فهمیدیم

از نقش بنقاش نه آگاه مرا بود
حاصل نشده گرچه بہ پی نقش دویدیم

چون پیر مغان از سر معنی خبرم کرد
این نقش ندیدیم نقاش بدیدیم

نقش هم نقاش بود چشم کشا بین
پس غیر ز دل خویش کشیدیم رهیدیم

آشکار و نهان مغبچه در خانه خمار ست
تحقیق بمیخانه مریدیم مریدیم

## اردو ترجمہ

ہم نقش سے نقاش تک پہنچ گئے۔
حرف ایک تھا اور معنی دو تھے اور ہم نے دونوں کو سمجھ لیا۔
مجھے نقش سے نقاش تک رسائی حاصل کرنے کا علم نہیں تھا۔ اگرچہ کچھ حاصل نہیں ہوا لیکن ہم نقش کے پیچھے دوڑتے رہے ہے۔
جب پیر مغاں نے اصل حقیقت کے راز سے آگاہ کیا تو نقش نظروں سے غائب ہو گیا۔ صرف نقاش نظر آتا رہا۔
آنکھیں کھول کر دیکھ یہ نقش در اصل تمام نقاش ہی نقاش ہے۔ ہم نے اپنے دل سے غیر کو نکال دیا اور آزاد ہو گئے۔
ظاہر اور باطن شراب فروش کے گھر میں مغبچہ (شراب فروش کا بیٹا) ہے بے شک ہم میخانہ کے مرید ہیں۔ مرید ہیں۔

